حصہ دوم


وشمائل للترمذی
چوں روایت بالادال ست نصابہ مصلحت
مجالس الائف + جامعہ لاحدوثات مختلفہ
الوظائف + وقیاسا بر منفعت چنیں صحائف ورسالہ
الطرائف
و
الظرائف
کہ کشکولے ست مشتمل بر شرائف + تحفہ بود ازیں تحائف و مخرفے
بود از چنیں خرائف + جمع کردہ حکیم امۃ
مولانا مولوی اشرف علی صاحب تھانوی
دام ظلہم باہتمام احقر محمد شبیر علی مدیر
رسالہ النور
تھانہ بھون ضلع مظفرنگر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الشعص الثانی من الکشکول الملقب بالطرائف والظرائف

## وفیہ خمس حصص مثل الاول

حصہ اول علمیات حصہ دوم الرقاق والحکم حصہ سوم در طبیات
حصہ چہارم الرقی والعزائم حصہ پنجم الاشتات،

## حصہ اول علمیات،

### الفوائد العلمیۃ من الفنون المختلفۃ

(فائدہ فقہیہ) زکوٰۃ کا مبلغین و مدرسین کی تنخواہ میں دینا جائز نہیں اس سے زکوٰۃ ادا نہ ہوگی فی الدر لو دفعہا المعلم لخلیفتہ ان کان بحیث یعمل لہ لو لم یعطہ صح والا لا اھ یہی ایک جزئیہ مدعا میں کافی ہے کیا ان مبلغین و مدرسین کو اگر تنخواہ نہ ملے کیا یہ پھر بھی کام کرینگے ہرگز نہیں۔ ۲۷ر شوال ۱۳۴۸ھ۔

**فائدہ فقہیہ۔** از القاسم ربیع الثانی ۱۳۵۱ھ قال العلائی فی کتاب الصوم قبیل فصل العوارض ان الاخذ من اللحیۃ دون القبضۃ کما یفعلہ بعض المغاربۃ ومخنثۃ الرجال لم یبحہ احد واخذ کلہا فعل یہود الہند ومجوس الاعاجم اھ فحیث ادمن علی فعل ہذا المحرم یفسق وان لم یکن ممن یستبیحونہ ولا یعدونہ فارقا للعدالۃ والمروۃ اھ تنقیح فتاویٰ حامدیہ ج ۱ ص ۳۵۱ قلت (ای جامع الکشکول) قولہ لم یبحہ احد نص فی الاجماع فقط۔

**حدیث تمس الیہ ضرورۃ الوقت** عن علیؓ قال الا تستحیون او

او تغاروں فانہ بلغنی ان نساءکم یخرجن فی الاسواق تیزاحمن العلوج - (مسند احمد ج ا ص۱۳۳) -

**فائدہ فقہیہ** متعلق لخطبۃ الجمعۃ + قال الشاہ ولی اللہ المحدث الدہلوی فی المصفیٰ شرح الموطا - اما کونہا عربیۃ فلاستمرار عمل المسلمین فی المشارق والمغارب بہ مع ان فی کثیر من الاقالیم کان المخاطبون اعجمیین (من بعض المکتوبات لبعض الاحباب) ۸ محرم سنہ ۱۳۵۰ھ

# رسالہ تاسیس قانون متعلق بعض کلیات بعض مدارس

## (ملقب بہ تحصین جار العلوم من تسخین نار السموم)

بعد حمد و صلوٰۃ غرض اس قانون کی اسکے لقب ہی سے ظاہر ہے اور یہی ضرورت تحصین داعی ہوئی ہے اسکی تاسیس کی - گویا یہ قانون اساس ہے بعض کلیات کا جو اہم و اقدم ہیں جزئیات اور دوسری کلیات سے - اسکو مقیس علیہ قرار دیکر بقیہ جزئیات و کلیات کے متعلق قانون اساسی بن سکتا ہے - اسکی منظوری سے انشاء اللہ تعالیٰ مدرسہ تشویشات و اضاعت سے تا بقا محفوظ ہو جاویگا باقی لقاء و مدت بقا اللہ ہی کے قبضہ و علم میں ہے -

**۱** یہ قانون سب ممبروں کے اتفاق سے تجویز کیا گیا ہے -

**۲** اسکے دفعات ہیں جو شرعاً واجب العمل ہیں انمیں کبھی تغیر نہیں ہو سکتا - اور جسکی دوسری شق بھی مباح ہے اسکی تغیر بھی سب ممبروں کے اتفاق پر موقوف ہے ایک کا اختلاف ہوتے ہوئے بھی تغیر جائز نہیں -

**۳** کسی ممبر کی کمی یا بیشی شرائط منظور شدہ کے تحت میں صرف ممبروں کی متفقہ رائے سے ہو سکے گی اور کسی کا اسمیں دخل نہ ہوگا -

**۴** اسی طرح مہتمم کا نصب و عزل بھی قواعد منظور شدہ کے تحت میں صرف ممبروں کی متفقہ رائے سے ہو سکے گا اور کسی کا اسمیں دخل نہ ہوگا -

---

**۵** ابھی اسکی نوبت نہیں آئی - مگر ضبط کر دینے کے لئے امکان منظوری کی یا اپنے مدارس کیلئے دوسرے حضرات کی پسندیدگی کی (گو مناسب ترمیم کے ساتھ سہی) مصلحت داعی ہوئی ۱۲ منہ

# فائدہ حدیثیہ وفقہیہ

فی مسند احمد بسندہ عن الحسن قال دعی عثمان بن ابی العاص الی الختان فابی ان یجیب فقیل لہ فقال انا کنا لا نأتی الختان علی عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولا ندعی لہ ج ۴ ص ۲۱۷ -

## رسالہ آداب الاخبار ملفوظ احقر ومرقوم مولوی محمد شفیع صاحب دیوبندی

بعد الحمد والصلوٰۃ اس باب میں سب سے پہلے یہ جاننا ضروری ہے کہ کسی بات کا قلم سے لکھنا بعینہ وہی حکم رکھتا ہے جو زبان سے کہنے کا ہے جس بات کا زبان سے ادا کرنا ثواب ہے اسکا قلم سے لکھنا بھی ثواب ہے اور جس کا بولنا گناہ ہے اسکا قلم سے لکھنا بھی گناہ ہے بلکہ لکھنے کی صورت میں ثواب اور گناہ دونوں میں ایک زیادتی ہو جاتی ہے کیونکہ تحریر ایک قائم رہنے والی چیز ہے مدتوں تک لوگوں کی نظر سے گذرتی رہتی ہے اسلئے جب تک وہ دنیا میں موجود رہیگی اور لوگ اس کے اچھے یا برے اثر سے متاثر ہوتے رہیں گے اسوقت تک کاتب کیلئے اسکا ثواب یا عذاب جاری رہیگا اسلئے ہر مضمون نگار کا فرض ہے کہ ہر مضمون پر قلم اٹھانے سے پہلے اسکو مندرجہ ذیل معیار پر جانچ لے اور درحقیقت یہی معیار تمام اُن آداب کی مجمل تصویر ہے جنکی تفصیل ہم اسوقت ہدیہ ناظرین کرنا چاہتے ہیں۔

**ایک زرین اصول**

مضمون نگاری اور اخبار نویسی میں مذہبی جرائم اور شرعی گرفت سے بچنے کا سب سے بہتر ذریعہ اور جامع مانع اصول یہ ہے کہ جسوقت کسی چیز کے لکھنے کا ارادہ کرے پہلے اپنے ذہن میں استفسار کرلے کہ اس کا لکھنا میرے لئے جائز ہے یا نہیں اگر جائز ثابت ہو تو قدم آگے بڑھائے ورنہ محض لوگونکو خوش کرنے کیلئے گناہ میں ہاتھ رنگ کر پرائی بدشگونی کیلئے اپنی ناک نہ کاٹے۔ اور اگر خود احکام شرعیہ میں ماہر نہ ہو تو کسی ماہر سے استفسار کرنا ضروری ہے یہ ایک شرعی اجمالی قانون ہے جو فقط اخبار نویسی میں نہیں بلکہ ہر قسم کی تحریر میں ہر مسلمان کا مطمح نظر ہونا چاہئے۔ اسکے بعد ہم اسکی تفصیل چند نمبروں میں ہدیہ ناظرین کرتے ہیں۔

(۱) جو واقعہ کسی شخص کی مذمت اور معائب پر مشتمل ہو اسکو اُسوقت تک ہرگز شائع نہ کیا جائے جب تک حجت شرعیہ سے اس کا کافی ثبوت نہ ملجائے کیونکہ جھوٹا الزام لگانا یا افترا باندھنا کسی کا فریبی جائز نہیں لیکن آہ کہ آج اہل قلم اس سے غافل ہیں اور اخبار کا شاید کوئی صفحہ اس سے خالی ہوتا ہو۔

(۲) یہ بات بھی یاد رکھنا ضروری ہے کہ اس معاملہ میں حجت شرعیہ کیلئے کسی افواہ کا عام ہونا یا کسی اخبار کا لکھدینا ہرگز کافی نہیں بلکہ شہادت شرعیہ ضروری ہے کیونکہ دور حاضر کے موجودہ تمام اخبارات کے صدہا تجربہ نے اس بات کو ناقابل انکار کر دیا ہے کہ بہت سے مضامین اور واقعات اخبارات میں شائع ہوتے ہیں اور جس شخص کی طرف سے شائع کئے جاتے ہیں اس غریب کو خبر تک نہیں ہوتی اور یہ صورت کبھی تو قصداً کیجاتی ہے اور کبھی سہواً و خطاءً ہو جاتی ہے اسلئے اگر کسی اخبار میں کسی شخص کے حوالے سے کوئی مضمون یا واقعہ نقل کر دیا جائے تو شرعاً اس کو ثابت نہیں کہا جا سکتا۔ البتہ اگر یہ واقعہ کسی مذمت یا معائب و عیب جوئی پر مشتمل نہ ہو تو پھر یہ ضعیف ثبوت بھی کافی ہے اور اس کو نقل کر کے شائع کر دیا جائے

(۳) کسی شخص کے عیب یا گناہ کا واقعہ اگر حجت شرعیہ سے بھی ثابت ہو جاوے تب بھی اسکی اشاعت اور درج اخبار کرنا جائز نہیں بلکہ اسوقت بھی اسلامی فرض یہ ہے کہ خیر خواہی سے تنہائی میں اسکو سمجھایا جائے اگر سمجھانے کو نہ مانے اور آپکو قدرت ہو تو بجبر اسکو روکدیں ورنہ کلمۂ حق کہہ کر آپ اپنے فریضہ سے سبکدوش ہو جائیں اسکی اشاعت کرنا اور رسوا کرنا علاوہ نہی شرعی کے تجربہ سے ثابت ہے کہ بجائے مفید ہونے کے ہمیشہ مضر ہوتا ہے اور اسی لئے رحمۃ للعالمین صلے اللہ علیہ وسلم نے متعدد احادیث میں اسکی تاکید فرمائی ہے کہ اگر اپنے بھائی مسلمان کا کوئی عیب یا گناہ ثابت ہو تو اسکو رسوا نہ کرے بلکہ پردہ پوشی سے کام لے۔

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ کے ایک محرر نے ایک روز اُن سے بیان کیا کہ ہمارے بعض پڑوسی شراب پیتے ہیں میرا خیال ہے کہ میں محکمۂ احتساب (پولیس) میں انکی اطلاع کر دوں حضرت عقبہؓ نے فرمایا کہ ایسا مت کرو بلکہ انکو سمجھاؤ اور ڈراؤ۔ محرر نے عرض کیا کہ میں یہ سب کچھ کہہ چکا ہوں وہ باز نہیں آتے اس لئے میں تو اب پولیس میں اطلاع کرونگا حضرت عقبہ نے فرمایا کہ ایسا نہ کرو کیونکہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ:۔

| | |
|---|---|
| من ستر عورة فكانما احيا موؤدة في قبرها | جو شخص کسی کا عیب چھپاتا ہے وہ اتنا ثواب پاتا ہے |

رواہ ابوداؤد والنسائی وابن حبان فی صحیحہ والحاکم وقال صحیح الاسناد ترغیب و ترہیب صفحہ ۱۳۱ ج ۲ | جیسے کوئی زندہ درگور کی ہوئی لڑکی کو دوبارہ زندہ کردے۔

حضرت مخلد بن مسلمہؓ فرماتے ہیں کہ جب میں والی مصر تھا تو ایک روز دربان نے مجھے اطلاع دی کہ ایک اعرابی دروازہ پر حاضر ہے اور آپ سے ملنے کی اجازت چاہتا ہے میں نے آواز دیکر دریافت کیا کہ تم کون ہو تو آنے والے نے جواب دیا کہ "جابر بن عبداللہ" میں نے حضرت جابرؓ کا نام سنکر بالاخانے سے نیچے دیکھکر کہا کہ یا تو آپ اوپر آجایئے اور یا میں نیچے آتا ہوں حضرت جابرؓ نے فرمایا کہ دونوں باتوں کی ضرورت نہیں ہیں تو صرف ایک حدیث کے متعلق آپ سے تحقیق کرنے آیا ہوں وہ یہ ہے کہ میں نے سنا ہے کہ آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی حدیث مسلمان بھائی کی پردہ پوشی کے متعلق روایت کرتے ہیں۔ مخلد بن مسلمہؓ نے فرمایا ہاں میں نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ جو شخص کسی مسلمان بھائی کے عیب پر پردہ ڈالتا ہے تو گویا وہ ایک زندہ درگور کو اسکی قبر سے نکالتا ہے حضرت جابرؓ یہ سنتے ہی اونٹ پر سوار ہوئے اور رخصت ہوگئے۔ رواہ الطبرانی فی الاوسط (از ترغیب وترہیب صفحہ ۱۳۱) اور حضرت ابن عباسؓ آنحضرت سے روایت فرماتے ہیں۔

من ستر عورۃ اخیہ ستر اللہ عورتہ یوم القیامۃ ومن کشف عورۃ اخیہ کشف اللہ عورتہ حتی یفضحہ بھا فی بیتہا رواہ ابن ماجۃ باسناد حسن (ترغیب وترہیب صفحہ ۱۳۱) | جو شخص اپنے بھائی کا عیب چھپائے اللہ تعالیٰ اسکے عیب قیامت کے دن چھپائیں گے اور جو شخص اپنے بھائی کے عیب کھولتا ہے اللہ تعالیٰ اسکے عیب کھولدیتے ہیں یہانتک کہ اسکو گھر کے اندر بیٹھے ہوئے رسوا کردیتے ہیں۔

الغرض کسی مسلمان کا کوئی عیب یا گناہ مشاہدہ یا حجت شرعیہ سے ثابت بھی ہوجائے تب بھی پردہ پوشی سے کام لے اور خفیۃً اسکو سمجھائے کیونکہ یہی طرز زیادہ موثر اور مفید ثابت ہوا ہے۔

(۴) البتہ اگر کسی مسلمان کا ایسا عیب یا گناہ حجت شرعیہ سے ثابت ہو کہ جس کا نقصان اپنی ذات کو پہونچتا ہو اور یہ اس سے مظلوم ٹھہرتا ہے تو پھر اسکی برائی کو علانیہ شائع کرسکتا ہے اسی کے متعلق حق تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ۔

لا یحب اللہ الجہر بالسوء من القول الا من ظلم۔ | اللہ تعالیٰ برائی کے اعلان کو پسند نہیں فرماتے مگر جس پر ظلم کیا گیا ہو (وہ ظالم کے ظلم کا اعلان کرسکتا ہے)

(باقی آئندہ)

امام تفسیر مجاہد کہتے ہیں کہ اس آیت کی مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اسکو پسند نہیں فرماتے کہ کوئی شخص کسی کی مذمت یا شکایت کرے لیکن اگر کسی پر ظلم ہو تو اس کیلئے جائز ہے کہ ظالم کی شکایت کرے اور اپنے معاملہ کا اعلان کرے اور اسکے ظلم کو لوگوں پر ظاہر کرے (روح المعانی) لیکن اس صورت میں بھی بہتر یہ ہے کہ عام اعلان و اشاعت کے بجائے صرف اُن لوگوں کے سامنے بیان کرے جو اُسکی دادرسی کرسکیں۔

(۵) اگر کسی اخبار میں کوئی قابل تردید غلط مضمون کسی شخص کے نام سے طبع ہوا ہو تو اُس کے جواب میں صرف اسپر اکتفا کیا جائے کہ فلاں اخبار نے ایسا لکھا ہے اُسکا جواب یہ ہے۔ اس شخص کی ذات پر کوئی حملہ نہ کیا جائے کیونکہ ابھی تک کسی حجت شرعیہ سے یہ ثابت نہیں ہوا کہ واقع میں یہ مضمون اُسی شخص کا ہے۔

(۶) جو خبر کسی شخص کی مذمت اور ضرر پر مشتمل ہو اُسکی اشاعت جائز ہے مگر اس شرط سے کہ اُسکی اشاعت کسی مسلمان کی خاص مصلحت یا عام مصلحت کے خلاف نہ ہو اور جسمیں ایسا احتمال ضعیف بھی ہو تو بجز اُن لوگوں کے جو عقل اور شرع کے موافق اس معاملہ کو ہاتھ میں لئے ہوئے ہوں عام لوگوں پر اسکو ظاہر کرنا نہ چاہیے کیونکہ ممکن ہے کہ اُس کے نقصانات کی طرف اُس شخص کی نگاہ نہ پہونچی ہو۔

آیت وَإِذَا جَاءَهُمْ أَمْرٌ مِّنَ الْأَمْنِ أَوِ الْخَوْفِ أَذَاعُوا بِهِ میں ایسے ہی اخباروں اور جلسوں کی مضرت اور مذمت کو بیان فرمایا ہے لیکن مسلمان کیلئے مناسب ہے کہ اسکو بھی محض خبر کی حیثیت سے نقل نہ کرے بلکہ اس سے کوئی دینی یا دنیوی فائدہ پیدا کرے اسکی نقلی دلیل یہ حدیث ہے کہ۔

| من حسن اسلام المرء ترکہ مالا یعنیہ | انسان کے اسلام کے اچھا ہونیکی علامت ہے کہ بیفائدہ کاموں کو چھوڑ دے |
|---|---|

اور عقلی دلیل یہ ہے کہ کوئی خبر خود مقصود و مطلوب نہیں ہوتی بلکہ ہمیشہ کسی **انشاء** کا ذریعہ ہو کر مقصود کی صورت اختیار کرلیتی ہے اور درحاصل مقصود کوئی فعل ہوتا ہے جو اس خبر سے متعلق ہو اس لئے بہتر ہے کہ نتائج اخبار کو بھی ذکر کر کے اُس کے افادہ میں اضافہ کردیا جائے۔ مثلاً آپ کسی شخص کے متعلق یہ خبر درج کرتے ہیں کہ اُس نے چندہزار روپیہ کسی مدرسہ یا مسجد یا کسی دوسرے نیک کام میں صرف کیا تو اسکے بعد اُس شخص کیلئے دعائے ترقی اور دوسرے مسلمانوں کیلئے اسکی ترغیب ذکر کردیجائے یا مسلمانوں کی کسی جماعت یا ایک شخص کی مصیبت کا ذکر آیا تو خود بھی دعا کریں اور مسلمانوں کو بھی اُسکی طرف متوجہ کریں نیز جس سے ہوسکے اُس کی مادی امداد بھی کرے کسی کی موت کا ذکر کیا ہے تو لوگوں کو اسطرف متوجہ کرے کہ عبرت حاصل کریں اور اپنے لئے اُسی وقت کے واسطے سامان طیار کرلیں۔

۹

اور سیر اسی روپیہ بھر ہوتا ہے اسواسطے (سیر انگریزی تو ۷۶ تولہ ۸ ماشہ کا ہوا اور) صاع انگریزی تولہ کی رو سے ۲۸۴ تولہ ۴ ماشہ ۴ رتی۔ کا ہوا جسکے تین سیر آٹھ چھٹانک چار تولہ ۸ ماشہ (بلا لحاظ کسر خفیف ۳ سیر ۹ چھٹانک ہوا) اور صدقہ فطر ایک سیر ½ ۱۲ چھٹانک دینا چاہیئے۔

اور ۸۰ روپے بھر کے سیر سے بھی اس علاقہ (یعنی ضلع مظفر نگر وغیرہ) کے واسطے حساب لکھا جاتا ہے اس سیر میں یہی تولہ ۱۱ ماشہ کا ہوتا ہے اسواسطے ایک صاع اس سیر سے تین سیر اور ساڑھے تین چھٹانک ہوتا ہے پس صدقہ فطر ایک سیر پونے تو ¾ ۸ چھٹانک دینا چاہیئے۔

**نوٹ** ۱ یہ وزن حساب کی رو سے لکھا گیا ہے احتیاطاً دیسی سیر سے پونے دو سیر اور انگریزی سے پورے دو سیر صدقہ فطر ادا کرنا بہتر ہے۔

۲ ایک مد حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب کے پاس تھا جسکی مسلسل سند حضرت زید بن ثابت کے مد تک (جو انھوں نے حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے مد سے ناپ کر بنایا تھا) پہنچتی ہے اسکو حضرت مولانا تھانوی ظلہم العالی نے دو مرتبہ بھر کر وزن کیا تھا (کیونکہ نصف صاع دو مد کا ہوتا ہے) تو ۸۰ کے سیر سے ڈیڑھ سیر ڈیڑھ چھٹانک ہوا تھا جو حساب مذکورہ بالا کے تقریباً مطابق ہے صرف پون چھٹانک کا فرق ہے جو بہت زیادہ نہیں ہے۔

۳ درہم اور مثقال کے وزن میں علماء کرام کا اختلاف ہے لیکن مظاہر حق میں نواب قطب الدین صاحب نے یہی وزن لیا ہے جو اوپر مذکور ہوا و نیز حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب کی بیاض میں بھی دو سو تہتر تولہ صاع کا وزن مع حوالہ حوالہ مظاہر حق و در مختار درج ہے اور مستند مد کے موافق بھی یہی وزن ہے اسواسطے جو کے حساب سے صاع کا وزن جسکو علماء لکھنؤ معتبر رکھتے ہیں اسکو ہمارے علماء کرام نے نہیں لیا اور ممکن ہے کہ جو زمانہ سابق میں کسی قدر بڑا ہوتا ہوا سواسطے جو اور ماشہ کے حساب میں اب تفاوت ہو گیا ہو ۵ واللہ اعلم۔

۴ زکوۃ میں بھی ہمارے اکابر نے اسی وزن کو معتبر رکھا ہے کہ ساڑھے باون تولہ چاندی (جو روپیوں

---

۵ علماء لکھنؤ کیطرف سے یہ احتمال بیان کیا جاسکتا ہو کہ ممکن ہے صاحب غیاث کا قول اصطلاح طب کے بارہ میں ہو اسکا ایک جواب تو یہ ہو گیا کہ دوسرے مؤیدات سے اس اصطلاح کا عموم معلوم ہوتا ہے دوسرا جواب یہ ہے کہ جو کے دانہ میں یہی احتمال ہے کہ جو جو صاحب شرح وقایہ نے صاع وغیرہ کے حساب میں لکھے ہیں وہ اس زمانہ کے جو سے بڑے ہوں ۱۲ منہ

۱۴

کے حساب سے للہ ۵ بھر ہوتی ہے اُس) پر زکوٰۃ واجب ہونے کا فتوی دیا ہے (ساڑھے باون تولہ کے ۳ ماشہ ۱/۵ ۱ رتی کا درہم مانکر پورے دوسو درہم ہوتے ہیں) اسی طرح بیس مثقال (جو سونے کا نصاب زکوٰۃ ہے اُس) کے بحساب ۴ ماشہ فی مثقال ساڑھے سات تولہ قرار دیتے ہیں فقط وللہ الحمد کتبہ الاحقر عبد الکریم گمتھلوی عفی عنہ خانقاہ امدادیہ تھانہ بھون مورخہ ۲۷ ج ۱ سنہ ۱۳۴۸ھ

**فائدہ** از خلاصۃ الوفاء باخبار دار المصطفیٰ للسمھودی المتوفی سنہ ۹۱۱ھ ص ۴۷ فی جواز الرحیل الی القبر النبوی قصداً للسلام والزیارۃ۔

وقد استفاض عن عمر بن عبد العزیز انہ کان یبرد البرید من الشام یقول سلم لی علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

وقال الامام ابوبکر بن عمر بن ابی عاصم النبیل من المتقدمین فی مناسک لہ التزم فیہا[1] الثبوت وکان عمر بن عبد العزیز یبعث بالرسول قاصداً من الشام الی المدینۃ لیقرئ النبی صلی اللہ علیہ وسلم السلام ثم یرجع۔ **قلت** ان رحیل البرید ھذا لم یکن للصلوٰۃ فی المسجد النبوی ولا فرق بین تبلیغ السلام وبین الخطاب بالسلام بنفسہ بل الثانی اقرب الی الضرورۃ لانہ عمل لنفسہ وقد فعلہ التابعی الجلیل ولم ینقل النکیر علیہ فھو حجۃ علی ابن تیمیۃ۔

**فائدہ** از شرح مشکوٰۃ فارسی للشیخ عبد الحق المحدث الدہلوی فی ان الکتابۃ کالنطق فی الاحکام قال تحت حدیث المسلمون من لسانہ ویدہ الحدیث۔

(کتاب در حکم زبان ست بلکہ دروی بدست وزبان ہر دو ایذا است وتخصیص مسلماناں باعتبار غالب واقع شدہ والا کافران کہ وی مطیع اسلام باشند دریں حکم داخل اند ودر روایت ابن حبان من سلم الناس واقع ست۔ کذا ذکرہ السیوطی۔

از عمدۃ القاری شرح بخاری تحت حدیث مذکور ص ۱۵۶ ج ۱ قیل ما الفرق بین الاذی بین اللسان وبین الاذی بالید اجیب بان ایذاء اللسان عام لانہ یکون فی الماضین والموجودین والحادثین بعد بخلاف الید لان ایذائہا مخصوص بالموجودین اللھم اذا

[1] لعل المراد انہ لا یروی فیہا الا الروایات الثابتۃ المقبولۃ عند اہل الفن ۱۲ شفیع غفرلہ۔

۱۲

كتب باليد نا نرحينئذ تشارك اللسان فحينئذ يكون الحديث عاماً بالنسبة لهما

**فائدة** - في الجواب عن الاستدلال على عدم نفاذ القضاء بشهادة الزور ظاهراً وباطناً استدل الخصم على عدم النفاذ باطناً بقوله عليه السلام فمن قضيت له بشيء من حق اخيه فلا يأخذ نه فانما اقطع له قطعة من النار متفق عليه والجواب انه محمول على الاملاك المرسلة لضرورة الجمع بين الادلة من اثر علي رض نقله الشامي في كتاب القضاء تحت قول الدر المختار وينفذ القضاء بشهادة الزور ظاهراً وباطناً بما نصه قال محمد رح في الاصل بلغنا عن علي رض ان رجلا اقام عنده بينة على امرأة انه تزوجها فانكرت فقضى له بالمرأة فقالت انه لم يتزوجني فاما اذا قضيت علي فجدد نكاحي فقال لا اجدد نكاحك الشاهدان زوجاك قال وبهذا ناخذ هذا في العقود واما في الفسوخ فقد روى الشيخان عن ابن عمران النبي صلى الله عليه وسلم لاعن بين رجل وامرأته فانتفى من ولدها ففرق بينهما والحق الولد بالمرأة قال في المرقاة وفيه دليل على ان الفرق بينهما بتفريق الحاكم لا بنفس اللعان وهو مذهب ابي حنيفة اهـ قلت ولا فرق بين العقد والفسوخ وكذا بين عقد وعقد وبين فسخ وفسخ فللجمع بين الادلة حملنا ما استدل به الخصم على الاملاك المرسلة وفي الحديث اشارة اليه حيث قال عليه السلام فمن قضيت له بشيء من حق اخيه والعقد والفسخ هو سبب الحق لا عين الحق وانما الحق هو الشيء الذي حكم بكونه مملوكا فكان المعنى هو القضاء بالحق بلا واسطة لا القضاء بالعقد والفسخ اللذين هما الواسطة للحق فافهم

عاشر ربيع الاول سنة هـ

**فائدة فقهية** - صرحوا بوجوب المباح اذا امر به الامير وكذا بحرمته اذا امر ودليله نصوص الامر بالسمع والطاعة ويبتني عليه عندي قوله تعالى وما كان لمومن ولا مومنة اذا قضى الله ورسوله امراً ان يكون لهم الخيرة من امرهم فان هذا النكاح الذي هو سبب نزول الاية لم يكن واجبا لكنه صار واجبا بامره عليه السلام فلا حاجة الى القول بكونه مخصوصاً به صلى الله عليه وسلم نعم يكون هذا الامر منه عليه السلام بالوحي ابتداءً او تقريراً او من الامام اجتهاداً اذا راى مصلحة ومن ثم ذكر الله تعالى

مع الرسول فی الآیۃ - ۹ر شعبان المعظم ۱۳۴۹ھ۔

**فائدۃ لا تصوفیۃ** تکلموا فی ان التوبۃ ھل یلزم فیھا العزم علی عدم العود فالمشھور نعم ونسب الی بعض المحققین عدم اللزوم بل لزوم عدم العزم زعما منھم ان فی ھذا العزم نوع دعوی وذھولا عن المشیۃ بل معارضۃ للمشیۃ ھذا ما اشتھر لکن یابی عند الذوق وظاھر النصوص فان ھذا العزم من مقدمات الکف والکف واجب ومقدمۃ الواجب واجب فکیف لا یلزم العزم علی عدم العود وعندی ان معنی ھذا القول للمحققین ان لا یغفل مع ھذا العزم عن قدر اللہ وقضائہ فیعزم ومع العزم یخاف الابتلاء نظرا الی المشیۃ کالتوبۃ غیر العارفین حیث یعزمون ویغفلون عن القضاء فافھم۔ ۹ر شعبان ۱۳۴۹ھ۔

**فائدۃ المسئلۃ الفلسفیۃ بالقرآن العزیز** قالوا ان الغیر المتناھی لہ معنیان احدھما بمعنی لا یقف عند حد وثانیھما ما لا یتناھی بالفعل والاول ممکن بل واقع والثانی مستحیل فی الممکن وتائید المسئلۃ بالقرآن فقد قال اللہ تعالی وان تعدوا نعمۃ اللہ لا تحصوھا ففیہ الحکم بتحقق المعنی الاول وقال تعالی وکل شیء عندہ بمقدار وفیہ الحکم بنفی المعنی الثانی والمقدار فی المحاورات عام للکم المتصل والکم المنفصل فدخل فی ھذا النفی کل ما لا یتناھی بالفعل مقدارا یا اصطلاحا کان او عددیا۔ ۱۶ر شعبان ۱۳۴۹ھ

**فائدۃ فی حکمۃ الحدیث التزوج باربع۔** قد ثبت بالتجربۃ ونقل بعضھا السیوطی فی تاریخ الخلفاء فصل قضایا عمر رض عن حفصۃ رض ان المرأۃ لا تصبر عن الزوج اکثر من اربعۃ اشھر وھو الحکمۃ فی ضرب مدۃ الایلاء وثبت ایضا باقوال الاطباء ان الجماع المحبل ما کان عقیب الغسل من الحیض وکان المقصود الاصلی من الجماع الحبل وھو فی کل شھر مرۃ فلو جاز اکثر من الاربع واختار الزوج ھذہ المدۃ لما افضی الی کل واحدۃ مرۃ فی اربعۃ اشھر وتضررت المرأۃ بدو فی الاربعۃ لا تتضرر امرأۃ منھن وھذا الوجہ اسھل الوجوہ للمسئلۃ القی فی روعی لعاشر ذی القعدۃ والمطھر سنۃ ۱۳۵۰ھ وللہ الحمد فقط

**فائدۃ** ورد السوال فی خاطری ان الایات التی ظھرت فی الامم السابقۃ اکثرھا

عظیمۃ عجیبۃ کحدیث الغار وحدیث اصحاب الاخدود وغیرہ آیات ھٰذہ الامۃ فان اکثرھا لطیفۃ فما الحکمۃ فیھما فوقع الجواب فی خاطری ایضا ان افہام اکثر من قبلنا الکثف وافہام ھٰذہ امۃ الطف فما کانوا یدرکون ما ادرکت ھٰذہ الامۃ۔

**فائدہ فقہیۃ** ماخوذۃ من الاصول یتفرع علیھا کثیر من الاحکام منھا جواز الجمعۃ فی موضع کان مصرا اولا وبقی فیہ بعض آثار المصریۃ فی شرح السیر الکبیر فلا تصیر دار الاسلام الا بالقطاع ید اھل الحرب عنھا من کل وجہ وھذا لان ما کان ثابتا فانہ یبقی ببقاء بعض آثار ولا یرتفع الا با عتراض معنی ھو مثلہ او فوقہ (ص ج ۳)

**فائدہ تفسیریۃ** ھدی للمتقین پر سوال مشہور ہے کہ متقین خود اہل ہدی ہیں تو آیت میں تحصیل حاصل ہے اسکے متعدد جواب مشہور ہیں اُن میں سے ایک لطیف اور سلیس جواب یہ ہے کہ تقویٰ سے مراد یہاں تقویٰ لغوی ہے یعنی ڈر اور کھٹکا اور یہ ہدیٰ سے مقدم ہے ہدیٰ اسپر مرتب ہوتا ہے ایک بار اس جواب کی تائید ایک آیت سے ظاہر ہوئی سورۃ واللیل میں ارشاد ہے فاما من اعطی و اتقی وصدق بالحسنی پھر اسکے مقابلہ میں فرمایا واما من بخل واستغنی وکذب بالحسنی اسمیں بخل اور اعطی کا مقابلہ ظاہر ہے اسی طرح کذب اور صدق کا ۔ مگر استغنی کا اتقی سے مقابلہ کرنا یہ صاف بتلا رہا ہے کہ استغنا کی حقیقت جیسے بیفکری ہے ایسے ہی اتقی کی حقیقت فکر اور کھٹکا ہی ۔

**فائدہ فقہیۃ** ماخوذۃ من الکتاب والسنۃ قال اللہ تعالیٰ اذا تداینتم بدین الی اجل مسمی فاکتبوہ ثم قال تعالیٰ واستشھدوا شھیدین من رجالکم وکتب النبی صلی اللہ علیہ وسلم الکتب لدعوۃ الاسلام الی الملوک ولم یرسل الشھود معھا اور بیوع وتجارات معاملات میں سے ہیں ۔ اور تبلیغ اسلام دیانات میں سے اس سے معلوم ہوا کہ معاملات میں خط حجت نہیں ورنہ کتابت کے بعد اشہاد کی ضرورت نہ تھی اور دیانات میں حجت ہے ورنہ کتب دعوت بدون شہود کے حجت نہ ہوتے ۔

**فائدہ حکمیہ من اسرار الاحکام** قال اللہ تعالیٰ فی المحرمات وامھات نسائکم وربائبکم اللاتی فی حجورکم من نسائکم اللاتی دخلتم بھن فان لم تکونوا دخلتم بھن فلا جناح علیکم امہات نساء کی حرمت میں دخول بالمنکوحہ کی قید نہیں اور بنات نساء کی

سلسلہ کیلئے دیکھو رسالہ النور بابتہ ماہ رمضان المبارک سنہ ۱۳۵۷ھ

حرمت میں قید ہے شاید اسکی وجہ یہ ہو کہ عادۃً غالباً اپنے ہم عمر یا صغیر العمر سے نکاح کرتا ہے اور کبیر العمر سے نہیں تو اس اعتبار غالب پر منکوحہ کی ماں اس ناکح کی ماں کی برابر ہوگی اسلئے وہ مرغوب فیہ نہ ہوگی یا اگر برابر ہوئی تو صغیرہ بہ نسبت برابر کے زیادہ مرغوب ہوتی ہے تو اُسکی فوری تحریم میں کوئی تنگی نہیں بخلاف منکوحہ کی بیٹی کے کہ وہ صغیر ہوگی اور ممکن ہے کہ اسکو دیکھکر افسوس ہو کہ اس سے نکاح کیوں نہ کیا اس لئے اسمیں وسعت رکھی کہ اگر اس سے نکاح کرسکنا تمہارے اختیار میں ہے کہ منکوحہ سے دخول نکرو اور اس کو طلاق دیکر اس سے نکاح کرلو اور حلائل ابناء میں اگر ایسا ہی شبہ کیا جاوے اسکا جواب یہ ہے کہ وہاں چونکہ طلاق دینا دوسرے کے قبضہ میں ہے اسلئے طبیعت سلیمہ یا من کل وجہ سے رغبت نکریگی

**فائدہ سلوکیہ** بعض اوقات وسوسہ وشبہ میں تمیز نہیں ہوتی اور ترتب احکام میں غلطی ہوجاتی ہے سو ان میں فرق یہ ہے کہ وسوسہ میں عین وسوسہ کی حالت میں اس کے بطلان کا اعتقاد جازم ہوتا ہے اور اسکے عروض سے سخت قلق ہوتا ہے اور شبہ میں اسوقت اسکی صحت کا احتمال ہوتا ہے اور اسوقت کچھ قلق نہیں ہوتا بعد میں اسکو دفع کرتے ہیں فقط عشرہ اول ربیع اول ۱۷ھ

۱۷

**فائدہ حدیثیہ فقہیہ**۔ فی ان اللفظ القرآنی فی مقام الاستدلال لا تجری علیہ احکام القرآن لان ذکرہ للاستدلال بہ صارف لہ عن القرآنیۃ دلیل المسئلۃ الحدیث المتفق علیہ ما من مولود الا یولد علی الفطرۃ وفی آخرہ ثم یقول فطرۃ اللہ التی فطر الناس علیہا لا تبدیل لخلق اللہ ذلک الدین القیم اھ لم یقرء الاستعاذۃ فی اول الآیۃ

لان المقصود بقراءتها الاستدلال لا التلاوۃ۔

**تنبیہ:** متعلق تابع بودن یا نبودن ولد در سیادت بوالدہ خود فی دستور العلماء للمولوی عبد النبی احمد نگری صاحب جامع الغموض ما نصہ در فی مجمع الفتاوی ولو کانت الام سیدۃ ولا یکون الاب سیدا الفتوی علی ان الولد یکون سیدا ھکذا فی الجامع الصغیر و المبسوط واعلم ان رجلا اذا نکح امۃ فولدت منہ یکون ولدہا رقیقا لمولاہا الا اذا کان الناکح سیدا فیکون حرا کما فی المآل فافہم واحفظ (دستور العلماء ج ۲ صـ۱۹۳ و صـ۱۹۴ مطبوعہ دائرۃ المعارف حیدرآباد اھ) اور یہ دونوں فرع غلط ہیں اور جامع صغیر کا حوالہ بھی غلط ہے مبسوط دیکھا نہیں دلائل کلیہ اسپر کافی حجت ہیں مزید تقویت کیلئے فرع اول کے متعلق ایک خاص عبارت بھی نقل کرتا ہوں فی تذکرۃ الانساب للمولوی سید محمد عبد القادر الکاظمی الحنفی الساکن فی کڑا ضلع الہ آباد ما نصہ اور ذکر کیا ہے جلال الدین سیوطی نے اپنی تصنیفات میں جب وقت عورت سیدہ ہو تو لڑکا سید نہیں ہوگا اور اسپر اجماع ہے اور جو شخص اسکا قائل نہیں وہ مخالف ہے اجماع کا اھ۔ بالجملہ یہاں سے معلوم ہوا کہ موافق مذہب منصوص جمہور کے انساب میں باپ کا اعتبار ہے نہ کہ ماں کا صـ۳ سـ۲۔ ۱۸

**(مسئلہ مستنبط من القرآن)** قولہ تعالی للازواج المطہرات واتین الزکوۃ یدل علی الزکوۃ فی الحلی لانہن لم یکن تاجرات ولا مالکات للنقود۔

**(مسئلہ مستنبط من الحدیث)** قولہ علیہ السلام ان لاہلک علیک حقا وقولہ علیہ السلام ان لنفسک علیک حقا یدل مجموعہما علی الاعتدال فی المعاریۃ۔

**(فائدۃ تصوفیۃ)** الفرق بین الکیفیات الروحانیۃ والنفسانیۃ الاولی غیر مشروطۃ بالمادۃ والثانیۃ مشروطۃ بہا۔

**(فائدہ فقہیۃ عن بعض الرسائل)** قال فی اللآلی والتعقبات نقلا عن مسند الفردوس للدیلمی سمعت ابی یقول سمعت ابا عمرو محمد بن جعفر بن مطر النیسابوری قال قلت یوما ان حدیثا من احتجم یوم الاربعاء ویوم السبت فاصابہ برص فلا یلومن الا نفسہ لیس بصحیح فافتصدت یوم الاربعاء فاصابنی البرص فرأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی النوم فشکوت الیہ حالی فقال ایاک والاستہانۃ بحدیثی فقلت تبت یا رسول اللہ فا تنبہت

وقد عافانی اللہ وذہب ذلک عنی اھ ثبت منہ انہ یستحب الاحتیاط فی مثل ہذا۔

**فائدۃ متعلق بالتصوف فی مسئلۃ التصرف** صح عنہ صلی اللہ علیہ وسلم فی بعض الحوادث ضربہ صلی اللہ علیہ وسلم فی صدور بعض او مسحہ صلی اللہ علیہ وسلم بیدہ الشریفۃ علی بدن بعض وذہاب الوسوسۃ فی الاول وذہاب المرض فی الثانی فاوہم ظاہر ہذہ الاحادیث استعمالہ التصرف ولا یبعد الاستدلال بامثالہا علی کون مثل ہذا التصرف سنۃ لکن اذا دقق النظر لا یتم ہذا الاستدلال لان کونہ تصرفاً یتوقف علی انہ جمع ہمہ وخاطرہ لحدوث الآثار ولم یثبت بل یحتمل انہ فعل ما فعل بعد ما کشف علیہ بالوحی نفعہ بنفس ہذا الاعمال من دون ان یجمع ہمہ وخاطرہ فلیس ہذا من التصرف المتعارف فی شیٔ ومن ثم یذکر العلماء ہذہ الواقعات فی باب المعجزات التی تغایر التصرفات واوضح القرائن علی عدم صدور التصرفات منہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ لم یتصرف قط فی قلب ابی طالب مع شدۃ حرصہ علی ایمانہ واقتصر علی الدعاء لہ واللہ اعلم۔ ولو سلم صدورہا عنہ صلی اللہ علیہ وسلم احیاناً لم یثبت بہ سنیتہا الموقوفۃ علی الاعتیاد کما لا یقال بسنیۃ المصارع بوقوعہا مع رکانۃ واللہ اعلم۔

**فائدۃ فیما یتعلق بالمناظرۃ** باعتبار غرضہا اقسام لان الغرض اما ان یکون اظہار الصواب فیہ فان لم یسلم الخصم فلا یتصدی لاسکاتہ بل اذا رای العناد فیہ یقول لنا اعمالنا ولکم اعمالکم لا حجۃ بیننا وبینکم اللہ یجمع بیننا والقرآن مشحون من مثل ہذہ المناظرۃ وہادٍ الیہا کما قال اللہ تعالیٰ وان جادلوک فقل اللہ اعلم بما تعملون الآیۃ وسمیت ہذہ الفائدۃ بالمنافرۃ عن متعارف المناظرۃ وہذا القسم محمود مطلقاً لکنہ مفقود فی ہذا الزمان الا نادراً وامّا لازالۃ المکر واما ان یکون اسکاتاً للخصم وہو محمود ایضاً بحسب النیۃ لکنہ موقوف علی سکوت الخصم وہو ان کان معانداً او مشاغباً ولا یکون معہ حیاء لا یسکت فکان قصد ہذا الغرض قصداً لما لا یقدر علیہ بنفسہ والقادر بقدرۃ الغیر لا یکون قادراً فکان غیر اختیاری وقصد الامر الغیر الاختیاری یکون عبثاً وتعباً فلا یصلح ان یکون غرضاً واما ان یکون اسکاتاً وقع السکوت ایضاً لکن لما لم یکن السکوت دلیلاً علی بطلان الساکت المنقطع کان ہذا عبثاً ایضاً

او ربما یخاف علیہا انہا تبدأ بالانکار وتواجہ بالتکذیب فیشکل ارجاعہا بعد ذلک الی الحق لان العادۃ ان المنکر یصعب رجوعہ الی ما انکرہ فصار ھذا الکلام کانہ من مدارج بعض الکلام وکان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یتکلم بمثلہ للاغراض الصحیحۃ وھذا الغرض من جملۃ تلک الاغراض و ھذا ما خطر بالبال۔ واللہ اعلم بحقیقۃ الحال۔ ولعلک اذا نظرت فی ما ذکرہ الشراح ھھنا عرفت ان ھذا الوجہ اقرب الوجوہ واحقہا بالقبول واللہ تعالی اعلم ۱۲ حاشیۃ العلامۃ السندی رحمہ اللہ تعالی علی صحیح مسلم ۱۲۔

یہی مضمون علامہ سندی رحمہ نے حاشیہ بخاری میں اختصار کے ساتھ لکھا ہے وھو ھذا۔ **قولہ** لقد خشیت علی نفسی۔ مقتضی جواب خدیجۃ رض والذھاب الی ورقۃ رض ان ھذا کان منہ علی وجہ الشک۔ وھو مشکل بانہ لما تم الوحی صار نبیا فلا یمکن ان یکون شاکا بعد فی نبوتہ وفی کون الجائی عندہ ملکا من اللہ تعالی وکون المنزل علیہ کلام رب العالمین۔ نعم یمکن الشک فی بعض ذلک قبل تمام الوحی حین فاجأہ الملک اول الامر۔ ویمکن ان یقال انہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اراد بھذا الحکایۃ عن احوالہ الاولی انما ذکرہ علی وجہ یوھم بقاء الشک لہ بعد وان کان ھو حالۃ الحکایۃ علی علم من الامر ولا شک لہ حینئذ اصلا لکن اراد اختبار خدیجۃ رض فی امرہ لیعلم ما عندھا من العلم ولعلہ لو فاجأھا بصریح القول بالنبوۃ فربما تلقتہ بالانکار فیصعب بعد ذلک الرجوع الی الاقرار فاراد ان یأتی بالکلام علی وجہ الابہام قصد الاختبار واللہ تعالی اعلم ۱۲ حاشیۃ سندی رحمہ علی البخاری ۱۲۔

**قولہ** لقد خشیت۔ قال القاضی ابو الفضل عیاض بن موسی الیحصبی السبتی المالکی رحمہ اللہ تعالی لیس معناہ الشک فی ان ما اتاہ من اللہ تعالی۔ لکنہ خشی ان لا یقوی علی مقاومۃ ھذا الامر ولا یطیق حمل اعباء الوحی فتزھق نفسہ لشدۃ ما لقیہ اولا عند لقاء الملک اھ۔

(**قلت**) ویکون معنی خشیت علی نفسی انہ یخبرھا بما حصل لہ اولا من الخوف لا انہ فی الحال خائف واللہ اعلم کذا فی شرح الامام النووی رحمہ علی البخاری رحمہ ص ۵ قالہ النووی رحمہ

اور فرجع بھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم۔ یرجف فؤادہ۔ الخ اور زملونی + زملونی + اور

۲۲

حتی ذھب عنہ الروع ان تمام الفاظ سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ تمامتر جسمانی اضطراب اور پریشانی تھی جو جبرئیل امین کے دبانے سے آپکو لاحق ہوئی اور ہونی چاہیئے تھی اسلئے کہ دفعۃً ملکیت اور وحی ربانی کا بار عظیم آپکی بشریت پر پڑا معاذ اللہ آپکو اپنی نبوت و رسالت میں کوئی شک نہ تھا جب آپ خوگر ہوگئے تو یہ اضطراب اور پریشانی بھی نہ رہی۔ بلکہ پہلے ہی موقع پر یہ اضطراب پیش آیا جیسے موسیٰ علیہ السلام کو جب پہلی مرتبہ عصا عطا ہوا تو ولّٰی مُدْبِرًا ولم یُعَقِّبْ یہ صورت پیش آئی۔

اور حضرات عارفین نے جب کبھی کسی کو اپنی قوت قدسیہ سے دفعۃً اس طرح فیض پہونچایا ہے انکو بھی اس قسم کا اضطراب لاحق ہوا ہے۔ جسطرح ایصال فیض اور حصول فیض میں وہ حضرات آپکے وارث ہوئے اسی طرح اس رَوع اور فزَع میں بھی آپ کے وارث ہوئے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ اتم واحکم حشرنا اللہ تعالیٰ فی زمرھم وامانتا علی حبھم وسیرھم آمین ثم آمین

# حصہ دوم الرقاق والحکم

23

## بعض اہل الذوق

آفتابے در ہزاران آبگینہ تافتہ ‖ پس برنگ ہر یکے تابے عیاں انداختہ

جملہ یک نورست لیکن رنگہائے مختلف ‖ اختلافے درمیان این وآں انداختہ

## بیدل

نہ باصحرا سرے دارم نہ با گلزار سودائے ‖ بہ ہر جا میرسم از خویش می بالد تماشائے

من بیدل حریف سعی بیجا نیستم زاہد ‖ تو و قطع منازلہا من ویک لغزش پائے

## بیدل غالباً

شد تیرہ دلم بعلم حکمت روشن، ‖ ہر چند کہ در دلائلش بود سخن،

برہان غلط بسوئے مقصودم برد ‖ این راہ تمام طے شد از لغزیدن،

## جگر

اغیار بہ دل خندہ زن ودل بتو مشغول ‖ خلقے پس دیوانہ ودیوانہ بہ کارے

زیکسو بوئے گل وزیکطرف پیغام یار آمد ‖ من آں دیوانہ ام کز ہر دو سوئے من بہار آمد

## قلق

قبا وا کردہ و کاکل پریشاں کردہ می آید | ببیں ایں بے سر و ساماں چہ ساماں کردہ می آید
نمی بالم زسامانے نمی نالم ز حرمانے | دل وارستہ میدارم نہ گریانے نہ خندانے
نہ شادی داد سامانے نہ غم آورد نقصانے | بہ پیشِ ہمتِ ما ہر چہ آمد بود مہمانے

## رباعی بیدل

بعضے بہ تمنائے زر و مال خوش اند | بعضے بہ تماشائے خط و خال خوش اند
بیدل ہمہ را بہ چشمِ بد می نگرد | خوش حال کسانیکہ بہر حال خوش اند

دل گلستاں تھا تو ہر شے سے ٹپکتی تھی بہار
دل بیاباں ہو گیا عالم بیاباں ہو گیا

## جگر

لب بہ بستند و بہ ہر موئے زبانم دادند | پا شکستند و بہ ہر سوئے نشانم دادند

## نواب علی حسین صاحب

دل ربودند و غمِ عشق بہ جانم دادند | آنچہ بردند ز من خوشتر از انم دادند
ہیچ کسے ز خویشتن رہ نہ برد بسوئے او | بلکہ بپائے او رود ہر کہ رود بکوئے او

## رباعی

توانم نکتہ چیں را چارہ آتش کرد | کہ من چیزے نگویم او چہ چیند
ولیکن بفتری را چارہ چیست | کہ او از خود سخن را آفریند

# حصہ سوم در طبیات

## ھو الشافی

## نسخہ داد مجرب

گندک ۔ مٹی کا تیل ۔ گندک کو باریک کرکے مٹی کے تیل میں ملا کر داد پر ملیں ملتے ہی سلتے داد ہمیشہ کو جاتا رہتا ہے لیکن لگتا بہت ہے ۔ اسلئے اعضاء رئیسہ مثل دماغ وغیرہ پر اسکا استعمال نہ کریں دوسرے اعضاء پر استعمال کریں

(باقی آئندہ)

بعد استعمال فوراً مٹی کے تیل سے اس عضو کو دھو ڈالیں پھر اُس کی تیزی محسوس نہ ہوگی۔

**نسخہ درد سر ہر قسم کو مفید ہے مجرب** - بادیان۔ گل اسطوخودوس۔ کشنیز خشک۔ فلفل سیاہ مغز بادام شیریں۔ باریک سائیدہ نبات سفید آمیختہ سفوف سازند۔ مقدار خوراک تولہ۔

**معجون مقوی اعضاء رئیسہ** - مربہ آملہ۔ مربہ ہلیلہ۔ مربہ سیب شستہ خستہ در عرق بادیان سائیدہ پارچہ بیز نمودہ نبات سفید افزودہ قوام نمودہ حب بلسان۔ عود بلسان تخم فرنجمشک تخم گاؤزباں۔ تخم بادرنجبویہ گل گاؤزبان۔ گل سیوتی۔ دانہ ہیل خورد باریک سائیدہ ورق نقرہ۔ ورق طلاء۔ مرجان محرق۔ مروارید ناسفتہ صدف صادق محرق۔ کہربا شمعی۔ در عرق بید مشک محلول ساختہ شیرۂ بادام شیریں۔ شیرہ مغز تخم کدو شیریں شیرہ مغز تخم خربزہ۔ شیرہ تخم خشخاش سفید۔ شیرہ مغز چلغوزہ۔ شیرہ مغز پستہ افزودہ بطریق معروف معجون سازند۔ مقدار خوراک تولہ صبح

**برائے جریان** - یہ نسخہ قوۃ باہ کو مفید اور جریان کیلئے بیحد مفید ہے اگرچہ جریان دس بارہ سال سے ہو۔ موصلی سیاہ۔ موصلی سفید۔ تالمکھانہ۔ سمندر سوکھ۔ سروالی۔ پوست چھال مولسری۔ چھال سینبھل گوند سینبھل تخم اوٹنگن۔ لہسوڑہ۔ برم ڈنڈی۔ بہو پھلی بیج۔ میدہ لکڑی۔ پھلی ببول۔ گوکھرو۔ کوفتہ بیختہ دوچند نبات سفید آمیختہ سفوف سازند۔ مقدار خوراک تولہ ہمراہ شیر گاؤ۔

**دیگر نسخہ جریان مجرب** - یہ نسخہ جریان کیلئے مجرب ہے اور مادہ تولید از سر نو پیدا کرتا ہے لیکن یہ دونوں نسخے جریان کے قبض کرتے ہیں اسواسطے حب ثلاثہ کو ضرور اسکے ہمراہ استعمال کریں۔ نسخہ حب ثلاثہ آگے مذکور ہوتا ہے۔ تخم املی خستہ کو لیکر چھاچھ میں بھگو دیں اور جس برتن میں بھگو دیں اس میں املی کے وزن سے دوچند وزن کا لوہا ڈالدیں اس طریقہ خاص پر وہ تخم دس گیارہ روز میں پھٹ جائینگے۔ ان کو خوب صاف کریں۔ اور سایہ میں ذرا خشک کرکے کوٹ لیں۔ جب کسی قدر کٹ جاوے پھر دھوپ میں بالکل خشک کرکے باریک کرلیں اور تخم املی کے وزن سے دوچند کھانڈ سفید ملا دیں اور صبح کو ہمراہ شیر گاؤ بمقدار ۹ ماشہ استعمال کریں۔ اکیس ۲۱ روز کے استعمال سے عمر بھر کی شکایت رفع ہوجاویگی۔ ان دونوں نسخوں کے ہمراہ صبح و شام حبوب ثلاثہ دو ۲ عدد بعد طعام ضرور کھاویں تاکہ قبض نہ ہو۔ نسخہ حب ثلاثہ حسب ذیل ہے۔

**نسخہ حب ثلاثہ** - یہ نسخہ مولانا حکیم مختار احمد صاحب مدظلہ بریلوی کو کسی فقیر سے ملا ہے اور اکثر

بواسطہ مولانا حکیم رمضان الحق صاحب مدظلہ پہونچا ہے اسلئے اس نسخہ کے اوزان طبی قاعدہ پر نہیں لیکن تجربہ سے اس خاص طریقہ پر مفید ہوتا ہے۔ علاوہ قبض کے یہ گولیاں رطوبت معدہ و درد قولنج و رطوبت اعصاب وغیرہ کو بھی مفید ثابت ہوئی ہیں۔ نسخہ حب ثلاثہ یہ ہے۔

رصبر۔ ساذج ہندی در لعاب گھیکوار باریک سائیدہ حبوب بقدر نخود سازند۔ اگر لعاب گھیکوار زیادہ ہو جاوے تو دھوپ میں رکھکر خشک کرلیں لیکن سات عدد سے کم نہ کریں بعد خشک ہونے کے حبوب بناویں۔

**حبوب مقوی باہ وممسک۔** یہ نسخہ قوۃ باہ وامساک دائمی پیدا کرتا ہے۔ جریان والوں کو بوجہ جریان کے امساک نہیں رہتا۔ اسلئے کم ازکم اکیس روز اسکو کھاویں۔ اگر تندرست آدمی بھی اسکا استعمال کرے تو قوت دیتا ہے اور خون پیدا کرتا ہے اس میں کسی قسم کا ضرر نہیں۔ نسخہ حبوب ممسک یہ ہے۔

سلاجیت اصلی کشتہ قلعی آمیختہ حبوب بقدر دانہ مسور سازند۔ اور ایک یا دو گولی صبح وشام ہمراہ دودھ یا آب تازہ استعمال کریں مجرب ہے۔

**طلاءے مجلوق مجرب۔** مغز بادام۔ مغز جمالگوٹہ۔ شکر سفید۔ مغزیات کو کوٹ کر اور شکر سفید ملاکر روغن بادام کی طرح اسکا روغن نکالیں۔ شب کو حشفہ اور سیون بچاکر مالش کریں اوپر پان یا ارنڈ کا پتہ باندھیں۔ سات روز استعمال کرکے پھر سات روز کیلئے چھوڑدیں اور بعد سات روز کے پھر استعمال کریں اسی طرح تین مرتبہ کرنے سے کوئی شکایت نہ رہے گی۔

**دیگر مجرب۔** سم الفار۔ ہڑتال۔ بچھناک۔ بیر بوٹی۔ مالکنگنی۔ حرمل۔ ریگ ماہی۔ خراطین خشک۔ تلوں کا تیل۔ اول ان ادویہ کو کسی برتن میں ڈال کر شراب برانڈی ڈال کر خوب باریک کریں اور پھر یہ تیل ملاکر آتشی شیشی میں اس کا طلا کھینچ لیں شب کو مالش کرکے پان باندھیں صبح کو گرم پانی سے دھوڈالیں۔ ایک ہفتہ میں آرام ہوجاویگا۔

**طلامقوی باہ۔** سم الفار۔ زردی بیضہ مرغ۔ روغن چنبیلی۔ زعفران۔ بیر بوٹی۔ کیچوا۔ اول سم الفار اور زردی بیضہ مرغ کو روغن چنبیلی میں ڈال کر کھرل کریں پھر زعفران بیر بوٹی کیچوا کو ڈال کر کھرل کریں پھر بطریق معروف طلا بناویں۔

**نسخہ سوزاک ہر قسم مجرب۔** از مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ منقولہ حاشیہ تذکرۃ الہند تصحیح فرمودہ مولانا حکیم رمضان الحق صاحب مدظلہ۔

**ڈودہی خورد**۔ اس درخت کو صاف کرکے پیسکر عرق نکالیں اور مصری ڈال کر پیویں۔ اور السی نیمکوفتہ ۲ تولہ اس عرق سے پہلے کہاویں۔ **ڈودہی خورد کے مزید فوائد مجرب**۔ بیخ دودہی خورد کو سادہ پان کی ساتھ لعاب چاب کر نگل لیں اور فضلہ تھوک دیں تو بخار غب عہ کو مفید ہے اور اسکو اگر سایہ میں خشک کرکے عرق کھینچ لیں اور شربت انار ہمراہ دبید الورد کے استعمال کریں تو استسقاء لحمی کو مفید ہے اور اگر پتھری گردہ یا ریگ مثانہ ہوگیا ہو تو اس کا عرق دونوں کو مفید ہے۔ لیکن پتھری میں حجر الیہود بھی ڈالیں۔ و نیز جریان کو بھی مفید ہے۔

**دیگر**۔ رال سفید۔ ست سلاجیت۔ ست بارزد۔ کشتہ قلعی۔ کباب خنداں۔ دم الاخوین۔ دانہ ہیل خورد۔ طباشیر سفید۔ ہمہ ادویہ را باریک سائیدہ در روغن صندل یا روغن بلسان بقدر ضرورت چرب کردہ حب بقدر نخود سازند۔ مقدار خوراک ہم گولی۔ اگر شروع ہو ہمراہ شربت بزوری کہاویں۔

**حب الشفاء عظیم النفع**۔ درد کہنہ و درد گرم و سرد و جمیع علل حارہ و باردہ و تپ مزمنہ کو مفید ہے تپ میں نوبت سے قبل کہلائیں۔ اور یہ نسخہ درد مفاصل و قولنج کو مجرب ہے عہ اسکی مداومت عمر طبعی کو پہونچاوے اور افیون کی عادت کو چہوڑا دے۔ تخم جوز ماثل ۱۲ تولہ۔ ریوند چینی ۳۵ تولہ۔ زنجبیل ۱۴ تولہ۔ صمغ عربی ۷۔ ہر یک را علیحدہ علیحدہ باریک سائیدہ آب آمیختہ حبوب بقدر دانہ مصور سازند۔

**سفوف موتی جہار اکو مفید ہے**۔ مروارید ۲۔ ورق طلا ۱۔ ورق نقرہ ۲۔ باریک سائیدہ سفوف سازند۔ خوراک ۲ چاول۔

**طلا درازی ذکر**۔ زفت ۲۔ عقرقرحا تولہ۔ چربی گردہ بز تولہ۔ مغز ساق گاؤ تولہ۔ باہم آمیختہ طلا سازند ذکر کو اول کسی موٹے کپڑے سے ملیں اور پھر اسکو لگا دیں۔

**تریاق مختلفہ**۔ عہ ۱ افیم اور سم الفار خوردہ کے لئے عرق برگ ارنڈ مجرب ہے عہ ۲ سم الفار کیلئے گولر کی پتیوں کا عرق بھی مفید ہے عہ ۳ مارگزیدہ کیلئے بیخ مدار اور بیخ کپاس کو پانی میں پیسکر پلاویں عہ ۴ مارگزیدہ کیلئے جالا مکڑی کا جو سفید ہوتا ہے اکثر کیواڑ وغیرہ پر ملتا ہے اسکو مع انڈوں بچوں کے گڑ میں رکھکر کہلاویں۔ مفید ہے عہ ۵ مارگزیدہ کیلئے املی کا بیج صاف کردہ اس جگہ پر لگا دیں چند مرتبہ کے لگانے سے اس کا اثر نہ ہوگا۔ اور کپاس کی جڑ اور حقہ کا پانی پیسکر پلاویں قے ہوگی تین مرتبہ پلانے سے آرام ہو جاویگا۔ عہ ۶ عقرب اسکے لئے شیر مدار لگانا بہت مفید ہے فوراً آرام ہو جاتا ہے۔

عہ یعنی تپ سہ روزہ بخار عہ یعنی ہر روزہ عہ و ہفتہ روزہ ۱۲

۲۷

عقرب۔ بیخ چرچٹہ اور بس کبرہ اور خطمی اور کنوین کی دوا یہ سب مفید ہے۔

**سگ گزیدہ کا علاج**۔ تین روز تک ببول یعنی کیکر کے پتوں کا عرق پلادیں اور نمک وجہی چاول وکہو یا وغیرہ سے پرہیز کریں۔ اسکے پلانے سے قے آتی ہے اگر شدت سے قے آنے لگے تب ایک دو چمچہ دہی کا دیں اس سے زیادہ نہ دیں۔ مجرب ہے۔

**آنکھ دکھنے کی گولی**۔ سفیدہ کاشغری۔ صمغ عربی۔ کتیرا۔ باریک سائیدہ درسفیدی بیضہ مرغ حبوب بقدر نسیور بستہ نگہدارند۔ وبوقت ضرورت درچشم باندازند۔

**دیگر**۔ پھٹائی لود۔ شب یمانی بریاں۔ رسوت۔ درآب برگ مکوہ سبز سائیدہ بر چشم ضماد سازند۔

**حبوب بخار ہر قسم**۔ یہ گولی ہر روزکے بخار اور دوروزہ وسہ روزہ وچہار روزہ سب کو مفید ہے مجرب ہے۔ اگر بخار کے قبل دو گولی کہالی جاوے تو انشاء اللہ پھر بخار ہرگز نہ چڑہے گا۔

جدوار خطائی۔ فلفل سیاہ۔ شب یمانی بریاں۔ گل مغرہ۔ نمک لاہوری۔ مغز کرنجوہ۔ سماق۔ نارمشک دار فلفل۔ زرشک بیدانہ۔ طباشیر۔ آب برگ کرنجوہ۔ آب برگ سرس۔ آب برگ تاتورہ (یعنی دھتورہ) باریک سائیدہ حبوب بقدر نخود سازند۔

**دیگر** صرف سہ روزہ کو مفید۔ برگ کرنجوہ۔ فلفل سیاہ۔ نمک لاہوری۔ باریک سائیدہ حبوب بقدر نخود سازند۔

**نسخہ جل جانیکو بہت مفید ہے**۔ روغن السی۔ آب چونا۔ اسکو باہم ملاکر پکاویں جب صرف روغن باقی رہجائے توجس جگہ جل گیا ہو لگاویں۔ اور اگر لگانے سے کچھ سوزش معلوم ہو تو سفیدہ کاشغری کافور اور ڈالیں

**دیگر**۔ کات سفید۔ کافور۔ مرداسنگ پیسکر روغن گاؤ میں ضماد کریں۔

**خارش کا مجرب نسخہ** ہر قسم کو مفید ہے۔ یہ نسخہ خارش کو دو تین روز میں بالکل صاف کردیتا ہے

برگ مدار۔ روغن تل۔ برگ مدار کو روغن تل میں ڈال کر جلالیں جب تیل میں آگ لگ جاوے اور وہ سب پتہ جلکر کوئلہ کی مانند ہوجاویں تو اسکو لکڑی سے کہرل کرلیں۔ مثل مرہم کے ہوجائیگا اس کا استعمال کریں

**خاص نسخہ**۔ اس نسخہ کے استعمال سے جو بچہ پیدا ہوگا خواہ لڑکا ہو یا لڑکی بہت خوبصورت اور ذہین و ذکی پیدا ہوگی۔ کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ جب عورت کے حمل کو چھ ماہ ہوچکیں تو پھر ہر ماہ کی چودہ تاریخ کو رات کے وقت عورت خود گلاس یا چینی کا بہت صاف برتن لیکر چاند کی روشنی میں بیٹھکر اس گلاس

۲۸ عیسیٰ کیرو ۱۲

